# کلیّات میر تقی

اس مجموعہ مین ساتون دیوان اور مثنویات شعلۂ شوق و دریای عشق
و صیدنامہ و بیان کدخدائی نواب آصف الدولہ و مثنوی در بیان مرغبازان
و ہولی و ساقی نامہ و مثنوی معاملات عشق و اژدرنامہ و مثنوی تنبیہ الجہال و مثنوی
در ہجو نااہل و مثنوی ہجو عاقل و مثنوی در ہجو خانۂ خود بسبب شدت بارش و مثنوی
در تعریف سگ و گربہ بخانۂ فقیر و مثنوی در مذمت یاران و مثنوی در ہجو اکول و مرثیہ خروس
و مثنوی جوش عشق و مثنوی اعجاز عشق و مثنوی خواب و خیال وغیرہ درج ہین

بار دوم

ماہ مارچ ۱۸۷۴ عیسوی



مطبع نامی منشی نولکشور مین بمقام لکھنؤ طبع ہوا

بعون صناع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان
ساتواں دیوان فصاحت نشان بلاغت عنوان مشعر مضامین و محاورات بی نظیر اعنی
کلیات تقی
من کلام بلبل داستان سرای گلشن قدس ملک الشعرا میر تقی صاحب میر رشک صبا غیرت ظہیر
مطبع نامی منشی نولکشور میں بطبع مزین ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# قصائد در منقبت وغیرہ

جب سے خورشید ہوا ہی چمن افروز حمل ۔ رنگ گل جھمکی ہی ہر پات ہری کی اوجھل

وقت وہ ہی کہ زبس شوق سی کر چشم بلبل ۔ خوبی دلکش گل دیکھنی کو ہوا احول

جوش گل یہ ہی جہا تنگ کری ہی کام نظر ۔ لالہ و نرگس و گل سی ہین بھری دشت و جبل

لطف روئیدگی مت پوچھ کہ ہین شیشہ میں ہوں ۔ سبزہ غلطان ہی لب جو پہ کہ خاب مخمل

چشم رکھتا ہی تو چل فیض ہوا کو ٹک دیکھ ۔ نرگس اوگتی ہی جہان بوئی تھی دہقان نی بصل

سیر کر تازگی و خرمی و شادابی ۔ خشک بھی شاخ نی آب سبز نکالی کونپل

خون خمیازہ کش عاشقی و غنچۂ گل ۔ دونون نکلی ہین تہ خاک سی آب دست بغل

وقت ہی اپنی نصیری کی مدد کا یا شاہ | روز شب بیتی ہی اس موذی سی ہی جنگ و جدل

## مطلع ثالث

ایکہ اک تو ہی ہوا عالم اسرار ازل | ایکہ سو جان سی عاشق ہی ترا حسن عمل

تیری وہ ذات مقدس ہی کہ لتیی ہوی نام | منہ سی ناخواستہ بھی صلّ علیٰ جای نکل

تیری درگاہ مین جبریل کی پرکیون نہ جلین | یہین ہی نور جلالی خدا عزّ و جل

دور از بسکہ کہنچا عرش سی رتبہ تیرا | حرف تیرا ہی تری شیعونکی وحی منزل

مرحبا شاہی تری صل علی جاہ تیسلے | کہ ہوا تخت ترا دوش نبی مرسل

فرش ہوتا ہی زائر کا سعادت تہی و | کیا کری جا درِ مہتاب کہ تہی مستعل

وہ نخستین خرد اہی عالم اسرار الہ | ہاتہ جسکو گیہُ دہر کی کامل اکمل

آخراب آکی ترے درس مین یہ نکتہ کہلا | ناقصِ محض چلا جاتی تہا عقلِ اول

جی مین گذری ہی تو نکلی ہی ترے درس کی حج | معنی تازہ سی بدلا ہوا لفظ مہمل

نہ عبد عجب آوی تری طبع اقدس | کیا عجب شعلۂ آواز سی جل جائے زحل

نغمۂ ظالم نہین بچتا عدالت مین تری | باز نکلی ہوی چڑیا کی تئین دیتی ہی اگل

حالت نزع مین گر نام زبان پر ہو ترا | یک رمق جان حیات ابدی سی ہو بدل

بسکہ غالب ہی ترا سعد ستارا ہی عجب | پہونچی گر حشر تلک نوبت شاہی زحل

## مطلع رابع

۳

## قصیدہ در مدح حضرت مرتضی علی علیہ الصلوٰۃ والسلام

ای شب کیا تھا یار تری زلف کا خیال

اینک ہی دشمنی مین مری میر ابال بال

مین مرگیا فراق مین پر اب بہم کیا [illegible]

جسم لاغر ہی [illegible]

جنبش ہوئی مژہ کو ادہر گر گئی سنان

ابرو ہلا تری کہ ادہر کٹ گیا ہلال

آتا ہی یاد قیس بہت اب کہ ہون بہ تنگ

کرکی سرگوشی جسی چہتی ہین بہاگی ہوئی
یہ ہی یا خالی ہی میدان مگر اسکی تیغ
کیا بیان کیجی اب لشکر اعدا کی معاشر
چہوڑتی ہی زخم سی ہر ایک کی فوارۂ خون
سرخ تر چشم شجاعان نظر آتی ہی

آتی ہی غیب سی آواز ہوا وہ فیصل
اژدہا تہو کہ گئی خلق کو یکدم مین نگل
مخرج خون ہی وہان زخم کا ہیگا مدخل
ہر طرف دشت مین جاری ہی لہو کی جدول
خون سی مسلخ قصاب کی خاک مقتل

### قطعہ

گیا لکھون اسپ سبکسیر کی اوسکی تعریف
جب عنان اسکی او چک لیتا ہی راکب اوسکا
اس فلک سیر کا میدان مقرر ہیگا
آگیا اس مین نظر جاتا کسو شخص کو تو
قابو پانی کی لیوا اسکی سوار اوسپہ سدا
راکب وسکا کرہی سنگی تبسم یہ بات
جان یہ ہی تری گہوڑی مین کہ تا روز جزا
اک مصور نی اوسی دیکہہ کی دوڑایا خیال
سرو سینہ کو کمر تک تو بنایا رکہہ ہاتھ

ادہم خامہ بہی لکہتی ہوی جاتا ہی او چل
جلدی پویہ مین دکہلاوی ہی کیا کیا چہل بل
تنگ ہو پو کی لیوی اثنای ابد او ازل
مارتی پل گر گیا اوسکو چہلاوا سا چہل
کہتی ہین مدعی اس اسپ کی تئین پائی جہل
یعنی ان کی پو نکی کچہہ ہی دماغو مین خلل
گرد کو اسکی نہ پہنچی گی کبہو اسکی اجل
دیکہون اس باو کی مجسی بہی سکی شکل نکل
اوڑ گیا صفحۂ کاغذ پہ سی چہوڑتی ہی کفل

## قصیدہ در مدح حضرت امام نقی علیہ الصلوٰۃ والسلام

زخم اسکی ہاتھہ کا جو لگی یہ نخو کبھی
مٹ جاے کائنات مگر تب ہو اندمال

### قطعہ

تر ہوگئی ہے بسکہ لہو مین گل زمین
گر خشک ہووے خاک کہین بعد ماہ و سال

ہو پھر گذار باد صبا سے یہ وان کا رنگ
اوڑتا ہے جیسے ہولی کے ایام مین گلال

میلان طبع مطلع ثالث کی اور ہے
تاخیر ہے قصیدۂ غرا کا ہو تا ل

### مطلع ثالث

لائق تری صفت کے صفت میری ہے محال
آشفتہ طبع شاعر خستہ کی کیا مجال

### قطعہ

تو وہ در مدینۂ علم علیم ہے
جس شخص کو نہ آوے الف بی تے دال ذال

آوے تری جناب مقدس مین ایکدم
کرتے ہین وان تو وقف سبھی طرز کی مقال

عالم ہو اسقدر کہ بیان کیا کرے کوئی
پھر بحث اوس سے عقل فلاطون پہ ہے زوال

لیتے ہین تیرے گھر سے گدا پوست تخت فقر
پاتے ہین تیرے در سے شہا مکنت و جلال

جب تک جیون مین دل مین مرے آرزو ہے یہ
ہون سر سے تیرے زائر درگہہ کا پایمال

پھر بعد مرگ حوض پہ کوثر کے یا علی
جا گہہ مری ہو حشر کو تیری صف نعال

جب ہون مین گرم راہ تری سائی مین شہا
ہو جاے سرد آتش دوزخ کی اشتعال

چشم طمع کو سی لی ہما تو کہ جیتی جی
سر مہ ہوی ہین بسکہ الم سی مری عظام

ای طبع اتنی ہرزہ درائی جرس کی طرز
اس گفتگو کا فائدہ کہہ حاصل کلام

یعنی امیر شاہ نجف کی صفت پر آ
وہ شاہ جسپہ ساری کمالات ہین تمام

وہ شاہ ہی کہ بعد نبی کی وہی ہی پہر
وہ شاہ ہی کہ حق ہی وہی اولین امام

گر چاہی دل گرفت جہان مین نہو کوئی
کر دی یہ تنگ غنچۂ پیکان کو ابتسام

ورنہ شگفتگی یہ بلائی عظیم ہی
چہوڑی نہ زخم سینۂ عاشق تک التیام

## مطلع ثانی

شاہا تری گدا کا ہی مشہور احتشام
شاہان سرفراز سب اسکی ہین بی نام

## قطعہ

ہو اسپ پر سوار کری عزم جنگ اگر
میدان کارزار مین اوڑی ترا غلام

جولان کری جدہر کو ہر او سطرف خاک
اوڑ جای خاک اودہر کی جدہر کو پہیری لگام

پامال اسقدر ہون کہ معلوم بہی نہون
افراسیاب کون ہی رستم ہی یان کدام

## قطعہ

شمشیر اسکی خرمن اعدا کی ہی جو برق
آوی گر اسکی ہاتہہ مین یک لحظہ بی نیام

ہل جای اور تک صف اعدا کی اور کو
سر مین پہیر تو مد نظر تک بدن تمام

## مطلع ثالث

## قطعہ

| | |
|---|---|
| یعنی کہ دیکھون حضرت دہلی کی جا نواح | معلوم ہی سوا کہ تری حاصل کلام |
| ہرگز نہو حلال عدو پر تری خوشی | ہو وی تمام تیرے محبون پہ غم حرام |

## قصیدہ در مدح امام حسین علیہ الصلوٰۃ والسلام

| | |
|---|---|
| فلک کی جور و جفا نے کیا ہی مجکو شکار | ہزار گوس پہ ہی جا ہی اک تپیدن زار |
| خراب کوہ و بیابان بیکسی ہون مین | برنگ صورت جرس ہر طرف ہی میرا گذار |
| بغیر خوردن خون کب بخار ٹوٹی ہی | سوا گریۂ پیہم اب کہان ہی آب خمار |
| نگین ہی داغ سو کیون ہیکی میری سینہ پہ | نمک نہین نظر آتا بجز رخ دلدار |
| سو وہ بھی دیکھنا ملتا نہین ہی گھر بیٹھی | مگر ہون ہند مین رسوای کوچہ و بازار |
| سوای نالۂ جان سوز کون ہی دلسوز | بغیر آہ سحرگاہ کون ہے غمخوار |
| جنون مین جیب سے خوش آ یا لباس عریانی | نہین ہی دامن صحرا مین تب سے مجکو قرار |
| ہمیشہ ساتھ ہی دامن سوار لڑکون کی | مگر کہ خاک فاسے تبا ہی میرا غبار |
| عجب ہی مجکو جو تو دیکھنے نہین آتا | رہا ہون یکہ تری انکھڑیون کا مین بیمار |
| ہوا ہون جور فلک سے خبیث ہی زیر و نزار | بہو نچیو یا غاعف الصدق حیدر کرار |
| شہا غلام کو تیری یہ زور بازو سے | کہ وقت جنگ جو لیکر کمان کو ہووے سوار |

بسردمہری شیرین بکینۂ خسرو — بگرم جوشی فرہاد و سختی کہسار

بعشق دیر بطوف حرم بسعی تمام — بلوح مشہد عاشق بسوز شمع مزار

بآب ورنگ گلستان بہ بیکسی اسیر — کہ اسکو کنج قفس ہی رہی ہے باد بہار

بساغر مے گلگون بہ توبۂ سنگین — بدلنوازی ساقی بابر دریا بار

بدستگیری چاک و بہ بیقراری جیب — بسینہ کاوی دشنہ بزخم دامن دار

بحیرت رخ جانان بچشم واماندہ — بسعی باطل ناخن بعقدۂ دل کار

بہ قلقل و بہ سبو و بلغزش بردم — بہ ہستی مئی ناب و بخاطر ہشیار

بہ پوچ گوئی بیتابی و بہ بیخوابی — بکم زبانی صبر و بدیدۂ بیدار

بدیر و برہمن و کفر و با صنم گوئی — بشیخ و مسجد و تسبیح و رشتۂ زنار

بسیل خانہ خراب و بوادی مجنون — بجگر کہ جگر غزالان بدیدۂ خونبار

بخوشہ خوشہ سرشک بدار بست مژہ — بقطرہ قطرہ شراب و بجام دست یار

بضعف جسم نزار و بطاقت سرکش — بجان عاشق مسکین کہ یار پر ہی نثار

بخاک عاشق بیکس خان و مان کہ باد صبا — نہین دکھاتی اسے بعد مرگ کوچۂ یار

باضطراب چراغ و بدستمنی نسیم — بخاطر دل آخر کہ اوس سے ہی بیزار

بدور گردی رنگ قبول و یاس دعا — باعتراز اجابت بحلقۂ اذکار

کری آہ کیا برچھیان مارتی ہے
دل شب سی ہر دم صدا الامان ہے
جگر پر جو ہین داغ ہجران پریشان
یہ گویا خزان دیدہ اک گلستان ہے
رخ زرد پر اشک ہیچ ہم آ گرے ہین
ادھر بھی اک ابر بہاری کا سمان ہے
خط و زلف و کاکل مین دل جا کر اوبھا
نہ سمجھا یہ نادان کہ ہندوستان ہے

| | |
|---|---|
| تو مر جائیگا یون تو رکتی ہی رستے | کہ اندوہ و غم آفت ناگہان ہے |
| غزل لطف کر میر صاحب کی کوئی | کہ اونکی زبان بیچ سحر بیان ہے |
| کہا مین نے مطلع غزل کا یہ سنکر | کہ ہر طرف سے جسکی بو ہو روان ہے |

## مطلع ثانی

| | |
|---|---|
| ترے ہاتھ جبتک کہ تیر و کمان ہے | شکار زبون کی بھی خاطر نشان ہے |
| کہے تو کہ شکل مثالی ہون انکے | مرا جسم اس لطف سے ناتوان ہے |
| ترے اور ای سادہ رو بعد میرے | مرا نامہ نوشتہ ہر استخوان ہے |
| نہ پوچھ اس طلسمات عالم کی صنعت | کہ اس آشکارا مین کیا کیا نہان ہے |
| خوشا مرگ بلبل کہ سائے مین گل کے | کہین ہشت ہے یہ کہین آشیان ہے |
| لگی ہے نہ اب عطر دان اسکے منہ کو | نہ اس بوئے خوش ساتھ گل کا دہان ہے |
| غرور خرابات چل شیخ دیکھین | جو تر سا بچہ ہے سو پیر مغان ہے |
| نکہ خانوادے تھے یان کیسے کیسے | خرابا ہی ہے جب تلک یہ جہان ہے |
| دم امتحان میر ہم کیا کرینگے | ہماری گرہ مین تو اک نیم جان ہے |
| چلی ہے طبع مشتاق وصف بتان پہ | کہ غم انکا دل مین مرے یکجہان ہے |
| یہی شغل ہین خوب پیش فقیران | کہ ذکر خدا ہے کہ وصف بتان ہے |

[illegible] حصول کرا ... ان سکا
[illegible] فغان ... ودکلان ... بیان ہی
[illegible] ... طفل دوران ... کتان
[illegible] ... کاروان ... لکھا
[illegible] ... مطلع ... ابیان ہی

## مطلع رابع

تری زور بازو کی طاقت عیان ہے
[illegible] شمشیر زبان ہے
کہ زنجیر کی قوت سی اس چمن مین
[illegible] سکہ ہی اس ... وکمان ہے
[illegible] غنچہ ... 

| | |
|---|---|
| بہت ہرزہ خوان ہیگا ای میر توبہی | وظیفہ ترا کیا یہہ ذکر بتان ہے |
| جو مرکوز خاطر ہی او سپر ہی آجا | فراغت کا عرصہ یہی یک زمان ہے |
| سن ای ہمنشین شخص غائب کی خاطر | یہ مطلع کہ مطلب سی جو توامان ہے |

## مطلع ثالث

| | |
|---|---|
| قلم چل ابھی چلتی تیری زبان ہے | کہ بھر بات کہنی کی فرصت کہان ہے |
| ولیکن تجاوز نہو وی ادب سے | کہ ممدوح اب شاہ ہندوستان ہے |
| دماغ اب نہین ہی جو تمہید کرے | کہ کل رات ہی اور یہہ داستان ہے |
| بھٹی تیری کیجی یہہ دل چاہتا ہے | تری شکر نعمت مین قاصر زبان ہے |
| ترا عہد یکسر خوشی ہی جو ہی سبھی | گنہگار سا ایک غم جھوٹ شان ہے |
| تری یان ہی سب راستی و درستی | مگر ماصدق سچ کا یہ خاندان ہے |
| زیارت کیی صدق آتا ہی جسکی | ترا جبہہ سا آستان آستان ہے |
| لکھی کیا شہا کوئی ہمت کو تیری | جہان صبح اس خوان پر یہہ میہمان ہے |
| زیادہ ہو یہہ وسعت رزق تیری | کہ مشرق سی تا غرب دستار خوان ہے |
| کری ہمسری کیا وہ خورشید اوسے | فلک پاس کیا ہی یہی ایک نان ہے |
| تری ہاتھہ کی ریزش جود آگے | خجالت سی یہہ ابر قطرہ زنان ہے |

## قطعہ

ترا ہاتھ جا پڑا ... رستم اوپر
جہان مین وہ مشہور کیا پہلوان ہے
او تھا نہین او سکو سن کوئی گردن
وہ اس عرصہ مین ایک سنگ گران ہے
تو یون پھینک دی جیسی سنگ فلاخن
جہان جا کی گڑ جای سنگ نشان ہے
کہ جو کوئی اوس راہ نکلا سو دیکھا
فسانہ اوس شہر کا ارمغان ہے
ثنا کی تری عرصے مین کرتی جولان
کمیت قلم ہاتھ کی زیر ران ہے
اوچک کر جہان پاکی کیا فرزی بن ...
[illegible] نام خدا ... خوش عنان ہے
[illegible] لبلب ... کیا کیا ... روان ہے
پھر اس فرجی پر ... جولانگہ اوسکی
ازل سی ابد تک ... قدم اوسکا ...
قدم ایک یان ایک ... اسکا ... ہر ... جان ہے
جو اس بن سوار اور ... ہی آج یان ہے
ازل کی مین ... ابھی ... فلک ...
[illegible] ... کہان کا کہان ہے

جو میدان مین جنگ کی ہو یہ اشہب — تو گھوڑا نہ کہیو کہ بیل دمان ہے

لگے گر کہین ٹاپ طبق زمین پر — فلک صدمے سے آنسو لامکان ہے

دعا پر کرون ختم اب یہ قصیدہ — کہانتک کہون تو چنین ہے چنان ہے

رہے وقت ایساہی روز جزا تک — کہ جو دوست تیرا ہے تو شادمان ہے

تری عمر ہو میری طول امل سے — کرم کا سا سر رشتہ اک تیری یان ہے

## قصیدہ در مدح آصف الدولہ بہادر

رات کو مطلق نہ تھی یان جی کو تاب — آشنا ہوتا نہ تھا آنکھو نسے خواب

لوٹتا تھا سوز غم سے آگ مین — دل جگر سکتے تھے دونون جون کباب

ہر زمان تھی ساتھ اپنی گفتگو — کیا کرون شعر اور مین دونون خراب

تھام کر شیوا جنون کا اوٹھ کر — بیٹھے بیٹھے کھینچے کب تک عذاب

جائے گر سکے در اور پہ کون سے — ملیے کس سے کون ملنے کا ہے باب

لے جوانی سے بھیرے پیری تلک — امتحان مین آگئے سب شیخ و شاب

ناگہان مجھ سے لگا کہنے سروش — رہگذر سے لطف کی کر کر خطاب

ہے کریم اب بھی وزیر ابن وزیر — آصف الدولہ فلک قدر و جناب

آسمان زینہ ہے جس کا آستان — ناز کر طالع پہ جو ہو باریاب

۱۲

گرد اس لشکر کی گر ہو وے بلند — پھر زمین و آسمان مین ہے حجاب
جاوے دشمن جون سگ پا سوختہ — وقت گرگ و میش کی منہ پر نقاب
داوری و منصفی سے دلبران — چھوڑ دین عشاق پر کرنا عتاب
رفع بدعت چاہے تو پھر کیا مجال — اٹھہ سکے جو نغمۂ چنگ و رباب
منع مے ہووے تو پھر قدرت ہے کیا — جو گلی سے شیشے کی اوترے شراب
بحر کیا ہے جو کرے تہ سے سوال — کوہ یزدی حلم کا کیا دے جواب
خوبیان ہین خوبیان سر تا قدم — تب کیا صانع نے تجکو انتخاب
لطف طبع صاحب مجلس کہون — یا لکہون پاکیزہ اس صحبت کا داب
نکلی مستعمل نہایت ورنہ شب — چاندنی کی جاے بچھتی ماہتاب
گر نہو ممدوح علم ظاہری — پر نہین ہوتی ہے بیہہ راے صواب
جو لکھے تو چاہیے وہ لکھہ رکھین — حرف ہر یک تیری منہ کا ہے کتاب
گر دعا پر میر اب ختم سخن — تو لکھے جو کچھہ کرے حق مستجاب
زیر دست اسکی رہین گردن کشان — تا قیامت وہ رہے مالک رقاب
دوست اسکی جوش زن جیسے محیط — خاک بر سر مدعی جیسے سراب

## قصائد تمام شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تھا مستعار حسن سے اوسکی جو نور تھا
خورشید مین بھی اوس ہی کا ذرہ ظہور تھا

ہنگامہ گرم کن جو دلِ ناصبور تھا
پیدا ہر ایک نالی سے شور نشور تھا

پونہچا جو آپ کو تو مین پونہچا خدا تئین
معلوم اب ہوا کہ بہت مین بھی دور تھا

آتش بلند دلکی نہ تھی ورنہ ای کلیم
یک شعلہ برق خرمنِ صد کوہ طور تھا

مجلس مین رات ایک ترے پرتوے بغیر
کیا شمع کیا پتنگ ہر اک بیحضور تھا

منعم کی پاس قاقم و سنجاب تھا تو کیا
اوس رند کی بھی رات گذر گئی جو عور تھا

ہم خاکمین ملی تو ملی لیکن ای سپہر
اوس شوخکو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا

کس رات نظر کی ہے سوی چشمک انجم
آنکھونکے تلے اپنے تو وہ ماہ جبین تھا

آیا تو سہی وہ کوئی دم کو پہ لیکن
ہونٹھون پہ مرے جب نفس باز پسین تھا

اب کوفت سی ہجرانکی جہان تن پہ رکھا ہاتھ
جو درد و الم تھا سو کہی تو کہ وہین تھا

جانا نہین کچھ جز غزل آکر کی جہان مین
کل میرے تصرف مین یہی قطعہ زمین تھا

قطعہ

اسکا منہ دیکھ رہا ہوں سو وہی دیکھوں ہوں — نقش کا سا ہی ستا میری بھی حیرانی کا

بت پرستی کو تو اسلام نہیں کہتے ہیں
معتقد کون ہے میر ایسی مسلمانی کا

جامۂ مستی عشق اپنا مگر کم گھیر تھا — دامن تر کا مرے دریا ہی کا سا پھیر تھا
دیر میں کعبے گیا میں خانقہ سے اب کی بار — راہ سے میخانے کی اوس راہ میں کچھ پھیر تھا

بلبلوں نے کیا گل افشان میر کا مرقد کیا
دور سے آیا نظر تو پھولوں کا اک ڈھیر تھا

اس عہد میں الہی محبت کو کیا ہوا — چھوڑا وفا کو اون نے مروت کو کیا ہوا
امیدوار وعدۂ دیدار مر چلے — آتے ہی آتے یارو قیامت کو کیا ہوا
کبتک تظلم آہ بھلا مرگ کے تئین — کچھ پیش آیا واقعہ رحمت کو کیا ہوا
اسکے گئے پر ایسے گئے دل سے ہمنشین — معلوم بھی ہوا نہ کہ طاقت کو کیا ہوا
بخشش نے مجکو ابر کرم کی کیا خجل — ای چشم جوش اشک ندامت کو کیا ہوا
جاتا ہے یار تیغ بکف غیر کی طرف — ای کشتۂ ستم تری غیرت کو کیا ہوا

تھی صعب عاشقی کی بدایت ہی میر پر
کیا جانیے کہ حال نہایت کو کیا ہوا

ہم خاک کے آسودوں کو آرام نہ آیا
تا گور کے اوپر وہ گل اندام نہ آیا

بیہوش مئے عشق ہون کیا میرا بھروسا
آیا جو بخود صبح تو مین شام نہ آیا

کس دل سے ترا تیر نگہ پار نہ گذرا
کس جان کو یہ مرگ کا پیغام نہ آیا

دیکھا نہ اوسے دور سے بھی منتظرون نے
وہ رشک مہ عید لب بام نہ آیا

سو بار بیابان مین گیا محمل لیلی
مجنون کی طرف ناقہ کوئی گام نہ آیا

کام ہوئے ہین سارے ضائع ہر ساعت کی سماجت سے
استغنا کی چوگنی ان نے جون جون مین ابرام کیا

ایسے آہوئے رم خوردہ کی وحشت کھونی مشکل تھی
سحر کیا اعجاز کیا جن لوگون نے تجھ کو رام کیا

میر کے دین و مذہب کو اب پوچھتے کیا ہو ان نے تو
قشقہ کھینچا دیر مین بیٹھا کب کا ترک اسلام کیا

چمن مین گل نے جو کل دعوی جمال کیا
جمال یار نے منہ اوسکا خوب لال کیا

فلک نے آہ تری رہ مین ہم کو پیدا کر
برنگ سبزۂ نورستہ پایمال کیا

رہی تھی دم کی کشاکش گلے مین کچھ باقی
سو اوسکی تیغ نے جھگڑا ہی انفصال کیا

مری اب آنکھین نہین کھلتین ضعف سے ہمدم
نہ کہہ کہ نیند مین ہے تو یہ کیا خیال کیا

بہار رفتہ پھر آئی ترے تماشے کو
چمن کو مین قدم نے ترے نہال کیا

جواب نامہ سیاہی کا اپنی ہے وہ زلف
کسو نے حشر کو ہم سے اگر سوال کیا

لگا نہ دل کو کہین کیا سنا نہین تو نے
جو کچھ کہ میر کا اس عاشقی نے حال کیا

دیکھے گا جو تجھ رو کو سو حیران رہے گا
وابستہ ترے مو کا پریشان رہے گا

وعدہ تو کیا اوس سے دم صبح کا لیکن
اوس دم تئین مجھ مین اگر جان رہے گا

منعم نے بنا ظلم کی رکھ گھر تو بنایا
پر آپ کوئی رات ہی مہمان رہے گا

اس رنگ سے جھکے ہے پلک پر کہ کہو تو
ٹکڑا ہے ترا اشک عقیق جگری کا

کل سیر کیا ہم نے سمندر کو بھی جا کر
تھا دست نگر پنجۂ مژگان کی تری کا

لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام
آفاق کی اس کارگہ شیشہ گری کا

ٹک میر جگر سوختہ کی جلد خبر لے
کیا یار بھروسا ہے چراغ سحری کا

منہ تکا ہی کرے ہے جس تس کا
حیرتی ہے یہ آئینہ کس کا

شام سے کچھ بجھا سا رہتا ہے
دل ہوا ہے چراغ مفلس کا

تھے برے مغبچوں کے تیور لیک
شیخ میخانے سے بھلا کھسکا

داغ آنکھوں سے کھل رہے ہیں سب
ہاتھ دستہ ہوا ہے نرگس کا

بحر کم ظرف ہے بسان حباب
کاسہ لیس اب ہوا ہے تو جس کا

فیض اے ابر چشم تر سے اٹھا
آج دامن وسیع ہے اس کا

تاب کس کو جو حال میر سنے
حال ہی اور کچھ ہے مجلس کا

وہ اک روش سے کھولے ہوئے بال ہو گیا
سنبل چمن کا مفت میں پامال ہو گیا

الجھاؤ پڑ گیا جو ہمیں اس کے عشق میں
دل سا عزیز جان کا جنجال ہو گیا

۱۷

تابلب ہوگی رہ عشق مین یو نہچو تو کہین
ہمرہ خضر کو یان کہتی ہین گمراہ سُنا

کوئی ان طورون سی گذری ہی ترے غم مین رے
آگاہ تو نے نہ سنا حال مرا گاہ سُنا

خواب غفلت مین ہین یان سب تو عبث جاگا میر
بے خبر دیکھا اونہین مین جنہین آگاہ سُنا

جب جنون سی ہمین توسل تھا
اپنی زنجیر پا ہی کا غل تھا

بستر اتھا چمن مین جون بلبل
نالہ سرمایۂ توکل تھا

یک نگہ کو وفا نہ کی گویا
موسم گل صفیر بلبل تھا

اون نی پہچان کر ہمین مارا
منہ نکرنا ادہر تجاہل تھا

شہر مین جو نظر پڑا اوسکا
کشتۂ ناز یا تغافل تھا

اتبو دلکو نہ تاب ہی نہ قرار
یاد ایام جب تحمل تھا

جا پھسا دام زلف مین آخر
دل نہایت ہی بی تامل تھا

یون گئی قد کی خم ہوی جیسی
عمر ایک رہرو سر پل تھا

خوب دریافت جو کیا ہمنے
وقت خوش میر نکہت گل تھا

آ گی جمال یار کی معذور ہوگیا
گل اک چمن مین دیدۂ بے نور ہوگیا

| | |
|---|---|
| تھی عشق کی وہ ابتدا جو موج سی اوٹھی کبھو | آب دیدۂ تر کو جو تم دیکھو تو ہی گرداب سا |
| بھکی جو ہم مست آگئی سو بار مسجد سی اوٹھا | واعظ کو ماری خوف کی کل لگ گیا جلاب سا |

رکھہ ہاتھہ دل پر میر کی دریافت کر کیا حال ہی
رہتا ہی اکثر یہ جوان کچہ ان دنون بیتاب سا

| | |
|---|---|
| مر رہتی جو گل بن تو سارا یہ خلل جاتا | نکلا ہی نہ جی ورنہ کانٹا سا نکل جاتا |
| پیدا ہی کہ پنہان تھی آتش نفسی میری | مین ضبط نکرتا تو سب شہر یہ جل جاتا |
| مین گریۂ خونی کو روکی ہی رہا ورنہ | یک دم مین زمانی کا یان رنگ بدل جاتا |
| بن پوچھی کرم سی وہ جو بخش نہ دیتا تو | پرسش مین ہماری ہی دن حشر کا ڈھل جاتا |
| استادہ جہان مین تھا میدان محبت مین | وان رستم اگر آتا تو دیکھہ کی ٹل جاتا |
| وہ سیر کا وادی کی مائل نہوا ورنہ | آنکھون کو غزالون کی پاؤن ہی تلی ملجاتا |
| بیتاب و توان یون مین کاہیکو تلف ہوتا | یاقوتی تری لب کی ملتی تو سنبھل جاتا |
| اوس سیم بدن کو تھی کب تاب و تعب اتنی | وہ چاندنی مین شب کی ہوتا تو پگھل جاتا |

مارا گیا تب گذرا بوسی تری لب کے
کیا میر بھی لڑکا تھا باتون مین بہل جاتا

| | |
|---|---|
| سنیو جب وہ کبھو سوار ہوا | تا بروح الامین شکار ہوا |

۱۹

کیا اعتبار یان کا پھر اوس کو خوار دیکھا
جسنے جہان مین آکر کچھ اعتبار پایا
آہون کی شعلی جس جا اوٹھی تھی میر سی شب
وان جا کی صبح دیکھا مشت غبار پایا

آخر کو مر گئے ہین اوسکی ہی جستجو مین
لگتی نہین ہے دارو ہین سب طبیب حیران
کہہ ہیچ اوسکی منہہ کو جی مین ڈرا یہان تو
ہوتا تھا مجلس آرا اگر غیر کاٹ تجھے تو

جی کے تئین بھی کھویا لیکن اوسے نہ پایا
اک روگ مین پہنسایا جی کو کہان لگایا
بارے وہ شوخ اپنی خاطر مین کچہ نہ لایا
مانند شمع مجلکو کاہے کو تئین جلایا

تھی یہ کہان کی یاری آئینہ رو کہ تو نے
دیکھا جو میر کو تو بے ہیچ منہہ بنایا

شکوہ کرون مین کبتک اوس اپنے مہربان کا
گر رہی یہ رنگ آیا قیدِ قفس سے شاید
لے جہاڑ و ٹوکرا ہی آتا ہے صبح ہوتے
دی آگ رنگ گل نے وان اے صبا چمن کو
ہر صبح میرے سر پر اک حادثہ نیا ہے

القصہ رفتہ رفتہ دشمن ہوئے اجان کا
خون ہو گیا جگر مین اب داغ گلستان کا
جاروب کش مگر ہے خورشید اوسکی یان کا
یان ہم جلے قفس مین سُن حال آشیان کا
پیوند ہو زمین کا شیوہ اس آسمان کا

## قطعہ

ان صید افگنون کا کیا ہو شکار کوئی
تب تو مجھے کیا تھا تیرون سے صید اپنا
فتراک جسکا اکثر لوہو مین تر رہی ہے

ہوتا نہین ہے آخر کام انکے امتحان کا
اب کرتی ہین نشانہ ہر میری استخوان کا
وہ قصد کب کرے ہے اس صید ناتوان کا

## قطعہ

یاروں کی یاروں لایا پی تو یونہین گذری
کیا ذکر مصنفران یاران شادمان کا

سیر کی قابل ہی دل صد پارہ اوس نخچیر کا
جسکی ہر ٹکڑی مین ہو پیوست پیکان تیر کا

سب کھلا باغ جہان لا یہ حیران و خفا
جسکو دل سمجھی تھی ہم سو غنچہ تھا تصویر کا

بوی خون سی جی رکا جاتا ہی اے باد بہار
ہوگیا ہی چاک دل شاید کسو دلگیر کا

کیونکی نقاشی ازل نی نقش ابرو کا کیا
کام ہی اک تیری منہ پر کھینچنا شمشیر کا

رہگذر سیل حوادث کا ہی بی بنیاد دہر
اس خرابی مین نکرنا قصد تم تعمیر کا

بس طبیب اوٹھ جا مری بالین سے مت دے دردسر
کام جان آخر ہوا اب فائدہ تدبیر کا

نالہ کش ہین عہد پیری مین بھی تیری در پہ ہم
قد خم گشتہ ہمارا حلقہ ہی زنجیر کا

جو تری کوچی مین آیا پھر وہین گاڑا اوسی
تشنہ خون ہی تو ہون اس خاک دامنگیر کا

خون سی میری ہوئی یکدم خوشی تکو تو لیک
مفت مین جاتا رہا جی ایک بی تقصیر کا

لخت دل سی جو جھڑی چھوٹنگی گوندہی ہی دیے
فائدہ کچھ اے جگر اس آہ بی تاثیر کا

گو رمجنون سی نجاوینگی کہین ہم بی نوا
عیب ہی ہم مین جو چھوڑین ڈھیر اپنے پیر کا

کسطرح سے مانیے یارو کہ یہ عاشق نہین
رنگ اوڑ جاتا ہی ٹک چہرا تو دیکھو میر کا

شب درد و غم سی عرصہ مری جی پہ تنگ تھا
آیا شب فراق تھی یا روز جنگ تھا

کثرت مین درد و غم کی نہ نکلی کوئی طپش
کوچہ جگر کی زخم کا شاید کہ تنگ تھا

کیا طرح ہی آشنا گاہی گہے نا آشنا
یا تو بیگانے ہی رہیے ہو جیے یا آشنا

پایمال صد جفا ناحق نہوا ای عندلیب
سبزۂ بیگانہ بھی تھا اس چمن کا آشنا

کون سے یہ بحر خوبی کی پریشان زلف ہی
آتی ہی آنکھون مین میری موج دریا آشنا

٣١

قطعہ

[illegible]

قطعہ

[illegible]

[illegible]

قطعہ

| | |
|---|---|
| یون سنا جا ہی کہ کرتا ہی سفر کا عزم | ساتھ اب بیگانہ وضعون کی ہارا آشنا |
| شعر صائب کا مناسب ہے ہماری اور سی | سامنی اوسکے جو ہو گریہ کوئی جا آشنا |
| تا بجان با ہمرہیم و تا بمنزل دیگران | فرق باشد جان ما را آشنا نا آشنا |

داغ ہی تابان علیہ الرحمان کا چھاتی پہ میر
ہو نجات اوسکو بچارا ہمسے بھی تھا آشنا

| | |
|---|---|
| گفتگو محبوب ہم قیاس کیا | فرق نکلا بہت جو باس گیا |
| دل نی ہمکو مثال آئینہ | ایک عالم کا روشناس کیا |
| کچھ نہیں سوجھتا ہمیں اوس بن | شوق نی ہمکو بی حواس کیا |
| عشق مین ہم ہوے نہ دیوانے | قیس کی آبرو کا پاس کیا |
| دور سی چرخ کی نکل نہ سکی | ضعف نی ہمکو مور طاس کیا |
| صبح تک شمع سر کو دہنتی رہی | کیا پتنگے نی التماس کیا |

ایسی وحشی کہاں ہیں ای خوبان
میر کو تم عبث اداس کیا

| | |
|---|---|
| مفت آبروی زاہد علامہ لے گیا | اک مغبچہ اوتار کے عمامہ لے گیا |

سیکڑون طرحین نکالین یار کی آنیکی لیک
عذر ہی جاہی چلا اوسکی دل دخواہ کا

گر کوئی پیر مغان مجھکو کری تو دیکھی پھر
میکدہ ساری کا سارا ہی جو صرف اللہ کا

کاش تیری غم رسیدون کو بلا دین حشر مین
ظلم ہی اک خلق پر آشوب اونکی آہ کا

جو سنا ہشیار اس میخانی مین تھا بی خبر
شوق ہی باقی رہا ہمکو دل آگاہ کا

باندہ مت سر رو کا تار ای ناقباحت فہم شیخ
اس سی پایا جای ہی سر رشتہ جسکی چاہ کا

شیخ مت کر ذکر ہر ساعت قیامت کا کہ ہی
عرصہ محشر نمونہ اوسکی بازی گاہ کا

شہر مین کس منہ سی آوی سنا تیری کہ شوخ
چھائیون سی بھر رہا ہی سارا چہرا ماہ کا

سر فرو لاتی نہین ہمت مری ہر ایک کی پاس
ہون گدائی آستانہ میر حضرت شاہ کا

ایسی گلی اک شہر اسلام نہین رکھتا
جس کوچی مین وہ بت صد بدنام نہین رکھتا

آزار ندی اپنی کانون کی تئین ای گل
آغاز مری غم کا انجام نہین رکھتا

ناکامی صد حسرت خوش لگتی نہین ورنہ
اب جی سی گذر جانا کچھ کام نہین رکھتا

ہو خشک تو بہتر ہی وہ ہاتھ بہاران مین
مانند نی نرگس جو جام نہین رکھتا

بن اوسکی ہم آغوشی بیتاب نہین اب جی
مدت سی بغل مین دل آرام نہین رکھتا

مین ڈر ہی تری واعظ مسجد ہی مین بیٹھ رہا
پر کیا کرون ساتھ اپنی احرام نہین رکھتا

دل سے مٹ جا کہ جینے کا وقت
اوسکی شیرین لبی کی حسرت مین

جو کوئی اوس مکان سے نکلا
شہر یا فی ہوستان سے نکلا

نامرادی کی رسم میر سے ہی
طور یہہ اس جوان سے نکلا

گرمی سے مین تو آتش غم کی پگہل گیا
راتوں نکو روتی رہی جون شمع گل گیا

ہم خستہ دل ہین تجہسی بھی نازک مزاج تر
تیوری چڑہائی تو نے کہ یان جی نکل گیا

گرمئ عشق مانع نشو و نما ہوئی
مین وہ نہال تھا کہ اوگا اور جل گیا

مستی مین چہوڑ دیر کو کعبے چلا تھا مین
لغزش بڑی ہوئی تھی ولیکن سنبھل گیا

ساقی نشے مین تجہسے ٹوٹا شیشۂ شراب
چل اب کہ دخت تاک کا جوبن تو ڈھل گیا

ہر ذرہ خاک تیری گلی کی ہے بیقرار
یان کون سا ستمزدہ ماٹی مین رل گیا

عریان تنی کی شوخی سے دیوانگی مین میر
مجنون کی دشت خار کا دامن بھی چل گیا

سنا ہے حال تری کشتگان بیچارون کا
ہوا نہ گور گڑہا اون ستم کی مارون کا

ہزار رنگ کھلے گل چمن کے ہین شاید
کہ روزگار کی سر خون ہی ہزارون کا

ملا ہے خاک مین کس کس طرح کا عالم یان
نکل کے شہر سے ٹک سیر کر مزارون کا

تلوار مارنا تو تمھین کھیل ہی ولے
بدنام و خوار و زار و نزار و شکستہ حال
ظالم زمین سی لوٹتا دامن اوٹھا کی چل
ای تاج شہ نہ سر کو فرو لاؤن تیری پا

جاتا رہے نہ جان کسو بیگناہ کا
احوال کچہ نہ پوچھیے اس روسیاہ کا
ہوگا کمین میں تیغ کسو دادخواہ کا
ہی معتقد فقیر نمد کی کلاہ کا

بیمار تو نہووی براجی جب تلک کہ میر
سونی نہ دیگا شور تری آہ آہ کا

دل سے شوق رخ نکو نہ گیا
ہر قدم پر تھی اوسکی منزل لیک
سب گئی ہوش و صبر و تاب و توان
دل مین کتنے مسودی تھے ولے

جھانکنا تاکنا کبھو نہ گیا
سر سے سودای جستجو نہ گیا
لیکن ای داغ دل سے تو نہ گیا
ایک پیش اوسکے روبرو نہ گیا

سبحہ گردان ہی میر ہم تو رہے
دست کوتاہ تا سبو نہ گیا

گل و بلبل بہار مین دیکھا
جل گیا دل سفید ہین آنکھیں
آبلی کا بھی ہونا دامنگیر

ایک تجھکو ہزار مین دیکھا
تھی تو کچھ انتظار مین دیکھا
تری کوچے کے خار مین دیکھا

۲۵

قطعہ

رہے خیال تنک ہم بھی روسیاہون کا
لگی ہو خون بہت کرنی بیگناہون کا

نہین ستارے یہ سوراخ پڑگئے ہین تمام
فلک حریف ہوا تھا ہماری آہون کا

گلی مین اسکی پھٹے کپڑون پر مری مت جا
لباس فقر ہے وان فخر بادشاہون کا

تمام زلف کے کوچے ہین پیچ پیچ اوسکے
تجھی کو آوے گا چلنا ایسی راہون کا

اسے جو خوبی سے لائے تجھے قیامت مین
تو حرف کن نے کیا گوش دادخواہون کا

تمام عمر رہین خاک زیر پا اوسکے
جو زور کچھ چلے ہم عجز دستگاہون کا

کہان سے تہ کرین پیدا ئے ناظمان جمال
کہ پوچ بافی ہی ہے کام ان جلاہون کا

حساب کا ہے کا روز شمار مین مجھسے
شمار ہی نہین ہے کچھ مرے گناہون کا

ترے جو آنکھین ہین تلوار کے تلے بھی ادھر
فریب خوردہ ہے تو میر کن نگاہون کا

اسکا خرام دیکھ کے جایا نہ جائیگا
اے کبک پھر بحال بھی آیا نجائیگا

ہم کشتگان عشق ہین ابرو و چشم یار
سر سے ہماری تیغ کا سایہ نجائیگا

ہم رہروان راہ فنا ہین برنگ عمر
جاوینگے ایسے کھوج بھی پایا نجائیگا

پھوڑا سا ساری رات جو پکتا رہیگا دل
تو صبح تک تو ہاتھ لگایا نجائیگا

اے درد شہید ناز سے بس ہاتھ اوٹھا کہ پھر
دیوان حشر مین اسے لایا نجائیگا

اب سعی کر سپہر کہ میری سوی گئی
مت رنجہ کر کسیکو کہ اپنی تو اعتقاد
مین جسید ناتوان بھی تھہر کیا کرونگا یان
کیا کیا دعائین مانگی ہین خلوتین شیخ یون
وہ فکر کر کہ چاک جگر بادہ النیام

اسکا مزاج مہر پہ آیا تو کیا ہوا
دل ڈہا کیکر جو کعبہ بنایا تو کیا ہوا
ظالم اک اور تیر لگایا تو کیا ہوا
ظاہر جہان سے ہاتھہ اوٹھایا تو کیا ہوا
ناصح جو تو نے جامہ سلایا تو کیا ہوا

جیتے تو میر اون سنے مجھے داغ ہی رکھا
پھر گور پر چراغ جلایا تو کیا ہوا

گرچہ سردار مزون کا ہے امیری کا مزا
ایک آزادی ہے تک چکھہ نمک مرغ کباب

چھوڑ لذات کی ہمین لو تو فقیری کا مزا
تا تو جانے کہ یہ ہوتا ہے اسیری کا مزا

ہمتو گمراہ جوانی سکے مزون پہ ہین میر
حضرت خضر کو ارزانی ہو پیری کا مزا

دل جو تھا اک آبلہ پھوٹا گیا
طائر رنگ حنا کی سی طرح
مین نہ کہتا تھا کہ نہ کر دلگی
دلگی ویرانی کا کیا مذکور ہے

رات کو سینہ بہت کوٹا گیا
دل نہ اسکے ہاتھہ سے چھوٹا گیا
اب کہان وہ آئینہ ٹوٹا گیا
یہ نگر سو مرتبہ لوٹا گیا

٢٧

| | |
|---|---|
| سوراخ ہی سینے میں ہر اک شخص کی تجھسے | کس دل کی ترا تیر نگہ پار نہ پایا |
| مربوط ہیں تجھسے بھی ہیں ناکس و نا اہل | اس باغ میں ہمنے گل بیخار نہ پایا |
| دم بعد جنون مجھ میں نہ محسوس تھا یعنی | جامے میں مرے یارون نے اک تار نہ پایا |
| آئینہ بھی حیرت سے محبت کی ہوئے ہم | پر سیر ہوا اوس شخص کا دیدار نہ پایا |

وہ کھینچکے شمشیر ستم رہ گیا جو میر
خون ریزی کا یان کوئی سزاوار نہ پایا

| | |
|---|---|
| کیا مرے آنے سے یہ تو ای بت مغرور گیا | کبھی اس راہ سے نکلا تو تجھی گھور گیا |
| لگ گیا صبح کی نزدیک مجھے خواب ای وای | آنکھ اوس وقت کھلی قافلہ جب دور گیا |
| گور سے نالے نہیں اوٹھتے تو نہ اگتی ہی | جی گیا پر نہ ہمارا سر پرشور گیا |
| چشم خون بستہ سے کل رات لہو پھر ٹپکا | ہمنے جانا تھا کہ بس اب تو یہ ناسور گیا |
| ناتوان ہم ہیں کہ ہیں خاک گلی کی اسکے | اب تو بیطاقتی سے دلکا بھی مقدور گیا |
| لے کہیں منہ پہ نقاب اپنے کہ ای غیرت صبح | شمع کی چہرۂ رخشان سے تو اب نور گیا |

نالۂ میر نہیں رات سے سنتے ہم لوگ
کیا ترے کوچے سے ای شوخ وہ رنجور گیا

| | |
|---|---|
| خواہ مجھسے لڑ گیا اب خواہ مجھسے مل گیا | کیا کہوں ای ہمنشین میں تجھسے حاصل دل گیا |

۲۸

دشمنی ہمسے کی زمانے نے
کہ جفا کار تجھسا یار کیا
ایک ناوک نے اسکی مژگان کے
طائر سدرہ تک شکار کیا
صد رگ جان کو تاب دے کے
تیرے زلفون کا ایک تار کیا

دے دن گئے کہ آنکھیں دریا سی بہتیان تھیں — سوکھا پڑا ہے اب تو مدت سے یہ دوآبا

باہم ہوا کرین ہین دن رات نیچے اوپر — یہ نرم شانے لونڈے ہین مخمل دو خابا

ان صحبتون مین آخر جانین ہی جاتیان ہین — نے عشق کو ہے صرفہ نے حسن کو محابا

ہرچند ناتوان ہین پر آگیا جو جی مین — دینگے ملا زمین سے تیرا فلک قلابا

منہ دہوتی وقت اوسکی اکثر دکھائی دے ہے — خورشید لے رہا ہے اک روز آفتابا

اب شہر ہر طرف سے میدان ہوگیا ہے — پہیلا تھا اسطرح کا کاہیکو یان خرابا

دل تفتگی کی اپنی ہجران مین شرح کیا دون — چھاتی تو میر میری جلکر ہوئی ہے تابا

دکھ اب فراق کا ہمسے سہا نہین جاتا — پھر اس پہ ظلم یہ ہے کچھ کہا نہین جاتا

ہوئی ہے اتنی تری عکس لف کی حیران — کہ موج بحر سے مطلق بہا نہین جاتا

نہین گذرتی گھڑی کوئی مجھ خراب آہ — کہ جس مین غم سے ترے جی ڈہہا نہین جاتا

ستم کچھ آج گلی مین تری نہین مجھپر — کب آکے خون مین مین یان نہا نہین جاتا

خراب مجھکو لیا اضطراب دل نے میر — کہ ٹک بھی اوس کنے اوس بن رہا نہین جاتا

سب سمجھے تھے میر ہم کہ یہ ناسور کم ہوا — پھر ان دنون مین دیدۂ خونبار نم ہوا

قطعہ

قطعہ

۲۹

قطعہ

شنو د کر کو وہین تجر غم مین بیٹھ گیا
کہے تو سسیر بھی اک بلبلا تھا پانی کا

| | |
|---|---|
| ہوا ہین سجدہ مین پر نقش میرا بار رہا | اوس آستان پہ مری خاک سے غبار رہا |
| جنون نمین ایکی مجھے اپنے دل کا غم ہی پہ حیف | خبر لی جب کہ نہ جامہ مین ایک تار رہا |
| بیشتر ہو وہ پہ کہلا جب سو اوسکا دام زلف | سرِرہ اوسکی فرشتی ہی کا شکار رہا |
| کبھو نہ آنکھون مین آیا وہ شوخ خواب کیطرح | تمام عمر ہمین اوسکا انتظار رہا |
| شراب عیش میسر ہوئی جسے یکشب | پھر اوسکو روز قیامت تلک خمار رہا |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| بتان کو عشق نے بے اختیار کر ڈالا | وہ دل کہ جسکا خدائی مین اختیار رہا |
| وہ دل کہ شام و سحر جیسے پکا ہوا تھا | وہ دل کہ جس سے ہمیشہ جگر فگار رہا |
| تمام عمر گئی اوسپہ ہاتھہ رکھتے ہمین | وہ دردناک علی الرغم بیقرار رہا |
| ستم مین غم مین سر انجام اوسکا کیا کہیے | ہزارون حسرتین تہین پہ جیکو مار رہا |
| بہا تو خون ہو آنکھونکی راہ سے نکلا | رہا جو سینۂ سوزان مین داغدار رہا |
| سو اوسکو ہمسے فراموش کار یون لے گئی | کہ اوس سے قطرۂ خون بھی نہ یادگار رہا |

گلی مین اوسکی گیا سو گیا نہ بولا پھر

آج رہتی نہیں خامے کی زبان رکھیے معاف
حرف کا طول بھی جو میر گھٹایا نہ گیا

گلی میں اسکی سے جو بو آئی تو آیا نہ گیا
ہمکو بن دوش ہوا باغ سے لایا نہ گیا

آہ جو نکلی مرے منہ سے تو افلاک کے پاس
اسکی آشوب کی عہدے سے بر آیا نہ گیا

گل نے ہر چند کہا باغ میں رہ پر اوس بن
جی جو اوچٹا تو کسی طرح لگایا نہ گیا

سر نشین رہ میخانہ ہوں میں کیا جانوں
رسم مسجد کے تئیں شیخ کہ آیا نہ گیا

حیف دے جنکو وہ اسوقت میں نچا جسوقت
ان کنے حال اشارون سے بتایا نہ گیا

خطر راہ محبت کہیں جو حرف سے مٹے
جس سے ادس طرف تو قاصد بھی چلایا نہ گیا

خوف آشوب سے غوغائے قیامت کے لیے
خون خوابیدۂ عشاق جگایا نہ گیا

میر مت عذر گریبان کی پھٹے رہنے کا کر
زخم دل چاک جگر تھا کہ سلایا نہ گیا

ادہر آکر شکار افگن ہمارا
مشبک کر گیا ہے تن ہمارا

گریبان سے رہا کوتہ تو پھر ہے
ہمارے ہاتھ میں دامن ہمارا

گئے جون شمع اس مجلس میں جلنے
سبھون پر حال ہے روشن ہمارا

بلا جس چشم کو کہتے ہیں مردم
وہ ہے عین بلا مسکن ہمارا

اگر دیوانہ تھا گل بھی کسو کا
کہیں کیا بال تیرے کھل گئے تھے

کہ پیراہن میں سو جا گھہ رفو تھا
کہ جہو کا باؤ کا کچہ مشک بو تھا

ندیکھا میر آوارہ کو لیکن
غبار اک ناتوان سا کو بکو تھا

راہ دور عشق مین روتا ہی کیا
قافلے مین صبح کی اک شور ہے
سبز ہوتی ہی نہین یہ سرزمین
یہ نشان عشق ہین جاتی نہین

آگے آگے دیکھیے ہوتا ہی کیا
یعنی غافل ہم چلے سوتا ہی کیا
تخم خواہش دل مین تو بوتا ہی کیا
داغ چھاتی کی عبث دہوتا ہی کیا

غیرت یوسف ہے یہ وقت عزیز
میر اوسکو رایگان کھوتا ہی کیا

رونا ٹک اک تھا تو غم بیکران سہا
پہلو مین اک گرہ سی تہ خاک ساتھ ہی
آنکھون نے راز داری محبت کی خوب کی
آئی تھی ایک امید یہ تیری گلی مین ہم

دس دن رہی جہان مین ہم سو رہا دلہا
شاید کہ مر گئے یہ بھی خاطر مین کچھ رہا
آنسو جو آتے آتے رہی تو لہو بہا
سو آہ اس طرح سی چلا لو ہو مین نہا

کس کس طرح سے میر نے کاٹا ہی عمر کو

لکنت تری زبان کی ہی سحر جس سے شوخ
یک حرف نیم گفتہ سے دل پر اتر گیا

بی شرم محض ہی وہ گنہگار جن نی میر
ابر کرم کے سامنی داماں تر کیا

ناکسی سی پاس میری یار کا آنا گیا
بس گیا مین جان سے اب وس سے یہ جانا گیا

کچھ نہ دیکھا پھر بجز یک شعلہ پر پیچ و تاب
شمع تک ہمنی تو دیکھا تھا کہ پروانا گیا

ایک ہی چشمک تھی فرصت اجاب کی
دیدۂ تر ساتھ لی مجلس سی پیمانا گیا

گل کھلی صد رنگ تو کیا بی پری سے ای نسیم
مدتین گذرین کہ وہ گلزار کا جانا گیا

دور تجھسے میر نی ایسا تعب کھینچا کہ شوخ
کل جو مین دیکھا اوسی مطلق نہ پہچانا گیا

ہاتھ سی تیری اگر مین ناتوان مارا گیا
سب کہین گی یہ کہ کیا اک جان مارا گیا

اک نگہ سی بیش کچھ نقصان نہ آیا اکی تئین
اور مین بیچارہ تو اسی مہربان مارا گیا

وصل و ہجران ہی جو دو منزل ہین راہ عشق کی
دل غریب انمین خدا جانی کہان مارا گیا

دل نی سر کھینچا دیار عشق مین ای بوالہوس
وہ سراپا آرزو آخر جوان مارا گیا

کب نیاز عشق ناز حسن سی کھینچی ہی ہاتھ
آخر آخر میر سر بر آستان مارا گیا

[illegible]

رہے خفت جوں برسوں برسوں سی ...

بتان کی میر ستم وہ نگاہ ہی جس سے

خدا کی واسطے بھی خلق کا وبال ہی

نقاش دیکھہ تو مین کیا نقش یار کھینچا

اوس شوخ کم نما کا نت انتظار کھینچا

رسم قلمرو عشق مت پوچھہ کہ ناحق

ایکون کی کھال کھینچی ایکون کو دار کھینچا

غافل نہ رہیو ہرگز نادان داغ دل سے

مرنے پہ اپنی مت جا سالک طلب مین اسکے

عمر عزیز ساری دل ہی کی غم مین گذری

دیدار کا تو وعدہ محشر مین دیکھکر کے

بھڑکی گا جب یہہ شعلہ تب گھر جلا رہیگا

گوہر کو کھو رہیگا پر اسکو پا رہیگا

بیمار عاشقی یہہ کس دن بھلا رہیگا

بیمار غم مین تیری تب تک تو کیا رہیگا

کیا ہی جو اوٹھہ گیا ہی پر لبستہ وفا ہی

قید حیات مین ہے تو میر آ رہیگا

جو یہہ دل ہی تو کیا سرانجام ہوگا

مرا جی تو آنکھون مین آیا یہہ سنتی

نہوگا وہ دیکھا جسی کبک تونی

نہ نکلا کر اتنا بھی بی پردہ گھر سے

ہزارون کی یان لگ گئین چھت سے آنکھین

تہ خاک بھی خاک آرام ہوگا

کہ دیدار بھی ایک دن عام ہوگا

وہ اک باغ کا سرو اندام ہوگا

بہت اسمین ظالم تو بدنام ہوگا

تو اے ماہ کس شب لب بام ہوگا

جگر چاک ناکامی دنیا ہی آخر

نہین آتے جو میر کچھہ کام ہوگا

خواب مین تو نظر جمال پڑا

وہ نہانی لگا تو سایۂ زلف

پر مری جی ہی کی خیال پڑا

بحر مین تو کہی کہ جال پڑا

[illegible]

بارہا گور دل جھکا لایا
اب کی شرط وفا بجا لایا

قدر رکھتی نہ تھی متاع دل
ساری عالم مین مین دکھا لایا

دل کہ یک قطرہ خون نہین ہی بیش
ایک عالم کی سر بلا لایا

سب پہ جس بار نے گرانی کی
اوسکو یہ ناتوان اوٹھا لایا

دل مجھی اوس گلی مین لی جا کر
اور بھی خاک مین ملا لایا

ابتدا ہی مین مرگئی سب یار
عشق کی کون انتہا لایا

اب تو جاتی ہین بتکدی سی میر
پھر ملینگی اگر خدا لایا

کیا عجب پل مین اگر ترک ہو اوس سی جا نکلا
ہو جو زخمی کسو برہم زدن مژگان کا

اٹھتی پلکون کی گری پڑتی ہین آنکھون سی
ڈر رہا ہی مری آنکھون سی اٹھ طوفان کا

جلوہ ماہ تہ ابر تنک بھول گیا
ان نی سوتی مین دوپٹی سی جو منہ ڈھانکا

لہو لگتا ہی ٹپکنی جو پلک ماروں ہون
اب تو یہ رنگ ہی اس دیدۂ اشک افشان کا

او ٹھہ گیا ایک تو اک مرنی کو آبیٹھی ہی
قاعدہ ہی یہی مدت سی ہماری یان کا

کار اسلام ہی مشکل تری خال خط سی
رہزن دین ہی کوئی دزد کوئی ایمان کا

چارۂ عشق بجز مرگ نہین کچھ ای میر

دکانین حسن کی آگی تری تختہ ہوئی ہونگی
جو تو بازار مین ہوگا تو یوسف کب بکا ہوگا

معیشت ہم فقیرونکی سی اخوان زمان سے کر
کوئی گالی بھی دی تو کہہ بھلا بھائی بھلا ہوگا

خیال اس بیوفا کا ہمنشین اتنا نہین اچھا
گمان رکھتی ہی ہم بھی یہہ کہ ہم سی آشنا ہوگا

قیامت کر کر اب تعبیر جسکو کرتی ہی خلقت
وہ اوس کوچی مین ایک آشوب سا شاید بپا ہوگا

عجب کیا ہی ہلاک عشق مین فرہاد و مجنونکی
محبت روگ ہی کوئی کہ کم اس سی جیا ہوگا

نہو کیون غیرت گلزار وہ کوچہ خدا جانے
لہو اوس خاک پر کن کن عزیزونکا گرا ہوگا

بہت ہمسائی اس گلشن کی زنجیری رہا ہونگی
کبھو تمنی بھی میر اشوب نالون کا سنا ہوگا

نہین جز عرش جا گہہ راہ مین الہی کو دم
قفس سی تن کی مرغ روح میر جب رہا ہوگا

کہین ہین میر کو مارا گیا شب اوسکی کوچی مین
کہین وحشت مین شاید بیٹھی بیٹھی اٹھہ گیا ہوگا

یان نام یار کس کا ورد زبان نپایا
پر مطلقا کہین ہم اوسکا نشان نپایا

وضع کشیدہ اوسکی رکھتی ہی داغ سب کو
نیوتا کبھو ہی ہم وہ ابرو کمان نپایا

پایا نہ یون کہ کریی اوسکی طرف اشارہ
یون تو جہان مین ہمنے اسکو کہان نپایا

پھر دل کہ خون ہو وی ہر جا تھا وگرنہ
وہ کونسی جگہہ تھی اوسکو جہان نپایا

نکلنے کے گرچہ باعث آفاق مین ہی تو ہی
لیکن کمر کو اسکی ہم درمیان نپایا

لبریز شکوہ ہے ہم لیکن حضور تیرے
گھاڑ شکایت اپنا گفتار تک نہ پہنچا

یہ چشم نم رسیدہ پانی جوانی کو لی
وقت اخیر اوسکی بیمار تک نہ پہنچا

یہہ بخت سبز دیکھو باغ زمانہ مین سے
پژمردہ گل ہی اپنی دستار تک نہ پہنچا

قطعہ

مستوری خوبروی دونون جمع ہوون
خوبی کا کام کسکی اظہار تک نہ پہنچا

یوسف سی لیکے تا گل ہر گل سی لیکے تا شمع
یہہ حسن کسکو لیکر بازار تک نہ پہنچا

افسوس میر ہے جو ہوئی شہید آئے
پھر کام ان کا اوسکی تلوار تک نہ پہنچا

اسکا خیال چشم سے شب خواب لے گیا
قسمی کہ عشق جی سے مری تاب لے گیا

کن نیندون اب تو سوتی ہی اے چشم گریہ ناک
مژگان تو کھول شہر کو سیلاب لے گیا

آوے جو مصطبع مین تو سن لو کہ راہ سے
واعظ کو ایک جام مئے ناب لے گیا

نے دل رہا بجا ہی نہ صبر و حواس و ہوش
آیا جو سیل عشق سب اسباب لے گیا

میرے حضور شمع نے گریہ جو سر کیا
رویا مین اسقدر کہ مجھے آب لے گیا

احوال اس شکار زبون کا ہی جای رحم
جس ناتوان کو مفت نہ قصاب لے گیا

منہہ کی جھلک سے یار کے بیہوش ہو گئی

دشمن بہ کدورت سی مری سامنے ہو جا
ناموس مجہی صافیِ طینت کی ہی ورنہ

تلوار کی انڑی کو مرے کیجو حوالا
رستم نے مرے تیغ کا حملہ نہ سنبھالا

دکھی ہی مجھی دیدۂ پرخشم سے وہ میر
میرے ہی نصیبون مین تھا یہ زہر کا پیالا

پل مین جہان کو دیکھتے میرے ڈبو چکا
افسوس میرے مردمِ دیدہ آشنا تکو اب
لگتی نہین پلک سے پلک انتظار مین
یک چشمک پیالہ ہے ساقی بہار عمر
ممکن نہین کہ گل کرے تو بھی شگفتگی
پایا نہ دل بہایا ہوا سیل اشک کا

اک وقت مین یہ دیدہ بھی طوفان رو چکا
چھپتا نا یون ہی سا ہے جو ہونا تہا ہو چکا
آنکھین اگر ہی ہین تو بھر نیند سو چکا
ہچکی لگی کہ درد یہ آخر ہی ہو چکا
اس سرزمین مین تخم محبت مین بو چکا
مین غنچہ قطرہ سے سمندر بلو چکا

ہر صبح حادثے سے یہ کہتا ہی آسمان
وہی جام خون میر کو گہ منہ وہ دھو چکا

دیر و حرم سے گذرے اب دل ہی گھر ہمارا
پلکون سے تیری ہمکو کیا چشم داشت یہ تہے
دنیا و دین کے جانب میلان ہو تو کہتے

ہے ختم اس آبلے پر سیر و سفر ہمارا
ان ہر چہیون نے باندھا باہم جگر ہمارا
کیا جانتی کہ اوس بن دل ہے کدہر ہمارا

چوری مین دل کے وہ ہنر کر گیا
دیر مین مین خاک بسر سے رہا
دل نہین ہے منزلِ سینہ مین اب
حیف جو وہ نسخہ دل کے اوپر
کس کو مرے حال سے تھی آگہی
گو نہ چلا تا مژہ تیر نگاہ

دیکھتے ہی آنکھون مین گھر کر گیا
عمر کو اس طور بسر کر گیا
یان سے وہ بیچارہ سفر کر گیا
سرسری سے ایک نظر کر گیا
نالۂ شب سبکو خبر کر گیا
اپنے جگر سے تو گذر کر گیا

مجلس آفاق مین پروانہ سان
میر بھی شام اپنی سحر کر گیا

وہان وہ تو گھر سے اپنے پیکر شراب نکلا
آیا جو واقعی مین درپیش عالم مرگ
دیکھا جو اوس پری نے گلشن مین ہم تو آخر
پردے ہی مین چلا جا خورشید تو ہی بہتر
کچھ دیر ہی لگی نہ دل کو تو تیر لگتے
ہر حرف غم نے میرے مجلس کو دی رلا
روئی عرق فشان کو بس یو نچھ کر مت نکلا

یہان شرم سے عرق مین ڈوب آفتاب نکلا
یہ جاگنا ہمارا دیکھا تو خواب نکلا
گل کا وہ روئے خندان چشم پر آب نکلا
اک حشر ہی جو گھر سے وہ بے حجاب نکلا
اس صید ناتوان کا کیا جی شتاب نکلا
گویا غبار دل کا پڑھتا کتاب نکلا
اس گل مین کیا رہی گا جبکا گلاب نکلا

ایسی بست بی مہر سے ملتا ہی کوی بھی
دل میر کو بھاری تہا جو تپھر سے لگا یا

دل ہو زیر غبار اکثر تھا — کچھہ مزاج ان دنون مکدر تھا
اوسپہ تکیہ کیا تو تھا لیکن — رات دن ہم تھی اور بستر تھا
سر سری تم جہان سی گذری — ورنہ ہر جا جہان دیگر تھا
ولکی کچھہ قدر کرتے رہیو تم — یہہ ہمارا ابھی نازپرور تھا
بعد ایک عمر جو ہوا معلوم — دل اوس آئینہ رو کا تپھر تھا
بار سجدہ ادا کیا تہ تیغ — کب سے یہ بوجھہ میری سر پہ تھا
کیون نہ ابر سیہ سفید ہوا — جب تلک عہد دیدہ تر تھا
اب خرابا ہوا جہان آباد — ورنہ ہر یک قدم پہ یان گھر تھا

قطعہ

بے زری کا نکر گلہ غافل — رہ تسلی کہ یون مقدر تھا
اتنے منعم جہان مین گذرے — وقت رحلت کے کس کنی زر تھا
صاحب جاہ و شوکت و اقبال — اک ازان جملہ اب سکندر تھا
تھی یہہ سبب کائنات زیر نگین — ساتھہ مور و ملخ سا لشکر تھا

دہوپ مین جلتی ہین غربت وطنونکی تلاش
صد گلستان تہ یک بال تہی وسکی حبیب

حیف سمجہا ہے نہ وہ قاتل نادان ورنہ
عشق کا جذب ہوا باعث سودو ورنہ

نرم تر موم سے بہی ہمکو کوئی دیتی قضا

تیرے کوچے مین مگر سایۂ دیوار نہ تہا
طائر جان قفس تن کا گرفتار نہ تہا

بیگنہ مارنے قابل یہ گنہگار نہ تہا
یوسف مصر زلیخا کا خریدار نہ تہا

سنگ چہاتی کا تو یہہ دل ہمین درکار نہ تہا

رات حیران ہون کچہہ چپ ہی مجہی لگ گئی میر
درد پنہان تہی بہت پر لب اظہار نہ تہا

جی اپنا مین نے تیرے لئی خوار ہو دیا
بی طاقتی سکون نہین رکہتی ہے ہمنشین
ای ابر اس چمن مین نہوگا گل امید

آخر کو جستجو تری مجہکو کہو دیا
رونے نے ہر گہڑی کی مجہی توڑ بو دیا
یان تخم یاس اشک کو مین بہہ کی بو دیا

پوچہا جو مین نے درد محبت سی میر کو
رکہہ ہاتہہ اون نے دل پہ ٹک اک اپنی رو دیا

غنچہ منہہ پہ آئی جانان خوبی پہ جان دیگا
سارے رقیب اعضا ہین معرض تلعت مین
پائی پر آبلہ سی مین گم شدہ گیاہ ہون

ناچار عاشقون کو رخصت سے یان دیگا
یہ عشق بی محابا کسکو امان دیگا
ہر خانہ باد بی کما میر النشان دیگا

<br>
کہلا نشی مین جو بگڑی کا پیچ اوسکی میر<br>
سمند ناز یہ ایک اور تازیانہ ہوا

کیا وہ ان تھی وہی کہ یان بھی دل آرمیدہ تھا ۔ روا آشیان طائر رنگ پریدہ تھا<br>
قاصد جو وان سی آیا تو شرمندہ مین ہوا ۔ بیچارہ گریہ ناک گریبان دریدہ تھا<br>
اک وقت ہمکو تھا سر گریہ کہ دشت مین ۔ جو خار خشک تھا سو وہ طوفان رسیدہ تھا<br>
جس صید گاہ عشق مین یارو نکا جی گیا ۔ مرگ اوس شکار گہ کا شکار رمیدہ تھا<br>
مت پوچھیہ کسطرح سی کٹی رات ہجر کی ۔ ہر نالہ میری جان کو تیغ کشیدہ تھا<br>
حاصل نپوچھیہ گلشن مشہد کا بو الہوس ۔ یہان پہل ہر اک درخت کا حلق بریدہ تھا

دل بیقرار گریہ خونین تھا رات میر<br>
آیا نظر تو بسمل در خون طپیدہ تھا

کثرت داغ سی دل رشک گلستان نہوا ۔ میر الخواہ جو کچھ تھا رہ کبھو یان نہوا<br>
جی تو ایسے کئے صدقے کیے تجھ پر لیکن ۔ حیف یہ ہی کہ تنک تو بھی پشیمان نہوا<br>
آہ مین کب کی کہ سرمایہ دو زخ نہوے ۔ کون سا اشک مرا منبع طوفان نہوا

قطعہ

گو کہ تو جہہ سے زمانی کی جہان مین مجکو ۔ جاہ و ثروت کا میسر سر و سامان نہوا

سرزمین ملک ہند مین ایسا ہوا کہ میر
یہ ریختہ لکھا ہوا تیرا دکن گیا

لخت جگر تو اپنی یک لخت رو چکا تھا
اشک فقط کا جیسکا انکھون سے لگ رہا تھا

دامن مین آج دیکھا پھر لخت مین لے آیا
ٹکڑا کوئی جگر کا پلکون مین رہ گیا تھا

اس قید جیب سے مین چھوٹا جنونکی دولت
ورنہ گلا یہ میرا جون طوق مین پھنسا تھا

مشت نمک کی خاطر اسواسطے ہون حیران
کل زخم دل نہایت دل کو مرے لگا تھا

ای گرد باد مت دے ہر آن عرض وحشت
مین بھی کسو زمانے اس کام مین بلا تھا

بن کچھ کہی سنا ہے عالم سے مین نے کیا کیا
پر تو نے یہ نجانا ارے بیوفا کہ کیا تھا

روتی رہے ہے شمع اتنا ہر شب کہ کچھ نہ پوچھو
مین سوز دل کو اپنے مجلس مین کیون کہا تھا

قطعه

سر مار کر ہوا تھا مین خاک اس گلی مین
سینے پہ مجکو اوسکا مذکور نقش پا تھا

سو تجت تیرہ سے ہون پامالی صبا مین
اس مرن کے واسطے مین کیا خاک مین ملا تھا

قطعه

یہ سرگذشت میری افسانہ جو ہوئی ہے
مذکور اسکا اوسکی کوچے مین جا بجا تھا

سنکر کسی نے وہ بھی کہنے لگا تھا کچھ کچھ
بیدرد کتنی بولی یان اوسکو کیا ہوا تھا

غلط ہے عشق مین اے بوالہوس اندیشہ راحت کا
رواج اس ملک مین ہے درد و داغ و رنج و کلفت کا

زمین یک صفحۂ تصویر بیہوشان سی ماتا ہے
یہ مجلس جب سی ہی اچھا نہین کچھ رنگ صحبت کا

جہان جلوی سی اوس محبوب کی ہی سر بسر لبریز
نظر پیدا کر اول پھر تماشا دیکھیہ قدرت کا

ہنوز آوارۂ لیلی ہی جان رفتہ مجنون کی
موی پر بھی رہا ہوتا نہین وابستہ الفت کا

حریف بی جگر ہے صبر ورنہ کل کی صحبت مین
نیاز و ناز کا جھگڑا گرو تھا ایک جرات کا

نگاہ یاس بھی اوس صید افگن پر غنیمت ہے
نہایت تنگ ہے ای صید بسمل وقت فرصت کا

خرابی دل کی اوس حد ہے کہ یہ سمجھا نہین جاتا
کہ آبادی بھی یان تھی یا کہ ویرانہ تھا مدت کا

نگاہ مست نے اوسکی لٹائی خانقہ ساری
پڑا ہے برہم اب تک کارخانہ زہد و طاعت کا

قدم ٹک دیکھکر رکھہ میر سرِ دلسی نکالیگا
پلک سی شوخ تر کانٹا ہے صحرائی محبت کا

جو اس شور سی میر روتا رہیگا
تو ہمسایہ کاہے کو سوتا رہیگا

مین وہ رونے والا جہان سے چلا ہون
جسی ابر ہر سال روتا رہے گا

مجھے کام رونے سی اکثر ہے ناصح
تو کب تک مری منہ کو دھوتا رہیگا

بس ای گریہ آنکھین تری کیا نہین ہین
کہان تک جہان کو ڈبوتا رہے گا

مرے دل نے وہ نالہ پیدا کیا ہے
جرس کی بھی جو ہوش کھوتا رہیگا

مرا رنگ اوڑگیا جسوقت سنگ محتسب
اچبل سے گر پڑا مینا و ساغر چور ہو ہوٹا

مرا وعدہ ہی پہونچا تری آنیکے وعدی تک
ہوا مین ہوت سو سپارا ای شوخ توجھوٹا

کف جانان سو کیا امکان ہائی میر کوئی ہو
اچنبا ہی جو اوسکی ہاتہہ سو رنگ حنا چہوٹا

برقع اوٹھا تھا رخ سی مرے بدگمان کا
دیکھا تو اور رنگ ہے سارے جہان کا

مت مانیو کہ ہوگا یہ بیدرد اہل دین
گر آوے شیخ ہین کے جامہ قرآن کا

خوبی کو اوسکے چہری کی کیا پہونچے آفتاب
ہی اسمین اوسمین فرق زمین آسمان کا

ابلہ ہے وہ جو ہووی خریدار گلرخان
اس سودی مین صریح ہی نقصان جان کا

کچہ اور گاتی ہین جو رقیب اوسکی روبرو
دشمن ہین میری جان کے یہ جی ہے تان کا

تسکین اوسکی تب ہوئی جب چپ مجہے لگی
مت پوچہہ کچہ سلوک مری بد زبان کا

## قطعہ

یان بلبل اور گل پہ تو عبرت سی آنکہ کہول
گلگشت سرسری نہین اس گلستان کا

گل یادگار چہرہ خوبان ہی بی خبر
مرغ چمن نشان ہی کسو خوش زبان کا

تو برسون مین کہی ہی کہ ملونگا مین میر سے
یان کچہ کا کچہ ہے حال ابھی اوس جوان کا

قطعہ

ہوگیا دل مرا اثر کہ جب
ولی کی کج کلاہ لڑکون نے
کوئی عاشق نظر نہین آتا

وردسے قطعۂ پیام کیا
کام عشاق کا تمام کیا
ٹوپی والون نے قتل عام کیا

عشق خوبان کو میر مین اپنا
قبلہ و کعبہ و امام کیا

رات پیاسا تھا میرے لوہو کا
شعلہ آہ ہون تو اب مجھکو
ہے مرے یار کی مسون کا رشک
بوسہ دینا مجھے نکر موقوف
شور قلقل کی ہوتی تھی مانع
عطر آگین ہے باد صبح مگر
اک دو ہون تو سحر چشم کہون

ہون دوانہ تری سک کو کا
فکر ہے اپنی ہر بن مو کا
کشتہ ہون سبزہ لب جو کا
ہے وظیفہ یہی دعا گو کا
ریش قاضی پہ رات مین تہو کا
کھل گیا پیچ زلف خوشبو کا
کارخانہ ہے وان تو جادو کا

قطعہ

میر ہر چند مین نے چاہا لیک
نہ چھپا عشق طفل بدخو کا

کہان تھا تو اس طور آنے سے میرے
گریبان سے تب ہاتھ اوٹھایا تھا مینے

گلی مین تری کل تماشا ہوا تھا
مرے اور دامان صحرا ہوا تھا

زہی طالع اے میر اونے یہ پوچھا
کہان تھا تو ابتک تجھے کیا ہوا تھا

آہ کی مین دل حیران و خفا کو سونپا
تیری کوچے مین مری خاک نے پامال ہونے کی

مین نے یہ غنچہ تصویر صبا کو سونپا
تھا وہ بیدرد مجھی جن نے وفا کو سونپا

اب تو جاتا ہی ہی کعبے کو تو بتخانے سے
جلد پھر پہونچیو اے میر خدا کو سونپا

گلہ نہین ہے ہمین اپنی جان گدازی کا
سمند نازنے اوسکی جہان کیا پامال
ستم ہین تھہرین لونڈی شراب خانے کی
الٹ پلٹ مری آہ سحر کی کیا ہی کم
بتاؤ ہمسے کوئی آن تم سے کیا بگڑی
خدا کو کام تو سونپے ہین مین نے سب لیکن
چلو ہو راہ موافق کہے مخالف کی

جگر پہ زخم ہے اوسکی زبان درازی کا
وہی ہی اب بھی اوسے شوق یکہ تازی کا
اوتار لیتے ہین عمامہ سرفرازی کا
اگر خیال تمہین ہووے نیزہ بازی کا
نہین ہے تمکو سلیقہ زمانہ سازی کا
رہی ہی خوف مجھے وان کی بے نیازی کا
طریق چھوڑ دیا ہمنے دلنوازی کا

سب گئے ہوش و صبر و تاب و توان
دل سے اک داغ ہی جدا نہوا

ظلم و جور و جفا ستم بیداد
عشق مین تیرے ہمہ کیا نہوا

ہم تو ناکام ہی جہان مین رہے
یان کبھو اپنا مدعا نہوا

میر افسوس وہ کہ جو کوئی
اوسکے دروازے کا گدا نہوا

یار عجب طرح نگہ کر گیا
دیکھنا وہ دل مین جگہ کر گیا

تنگ قبائی کا سماں یار کی
پیرہن غنچہ کو تہ کر گیا

جا نہ سکا اس بزم سے آیا تو کیا
کوئی گھڑی کو کہ تو رہ کر گیا

وصف خط و خال مین خوبان کی میر
نامۂ اعمال سیہ کر گیا

آہ سحر نے سوزش دل کو مٹا دیا
اس باد نے ہمین تو دیا سا بجھا دیا

سمجھی نہ باد صبح کہ آ کر اوٹھا دیا
اوس فتنۂ زمانے کو ناحق جگا دیا

پوشیدہ راز عشق چلا جاے تھا سو آج
بیطاقتی نے دل کی وہ پردہ اوٹھا دیا

اس بیخبر دہر مین ہمکو قضا نے آہ
پانی کے بلبلے کی طرح سے مٹا دیا

تھی آگ اوسکی تیغ کو ہمکو سو عشق نے
دونون کو معرکے مین گلے سے ملا دیا

اون نے تو تیغ کھینچی تھی پر جی چلا کے میر
ہمنے بھی ایکدم مین تماشا دکھا دیا

ردیف بای موحدہ

اب وہ نہین کہ آنکھین تہین تر روز و شب
ٹپکا کرے ہی آنکھونسی خون ناب روز و شب

اک وقت رونے کا تھا ہمین بھی خیال سا
آتی تھی آنکھونسی چلی سیلاب روز و شب

اوسکے لئے نہ پھرتے تھے ہم خاک چھانتے
رہتا تھا پاس وہ دُر نایاب روز و شب

قدرت تو دیکھہ عشق کی مجھہ سے ضعیف کو
رکھتا ہی شاد بے خور و بے خواب روز و شب

سجدہ اوس آستان کا نہین ہی جنکو نصیب
رگڑا ہی سر میانہ محراب روز و شب

اب رسم ربط اوٹھہ ہی گئی ورنہ پیش ازین
بیٹھے ہی رہتے تھے بہم احباب روز و شب

دل کسکو رود سوسی لگایا ہی میر نے
پاتے ہین اوس جوان کو بیتاب روز و شب

رویا کیے ہین غم سے ترے ہم تمام شب
پڑتی رہی ہے زور سے شبنم تمام شب

رکنے سے دل کے آج بچا ہون تو اب جیا
چھاتی ہی مین رہا ہی مرا دم تمام شب

یہ اتصال اشک جگر سوز کا کہان
روتی ہی یون تو شمع بھی کم کم تمام شب

قطعہ

گذرا کسے جہان مین خوشی سے تمام روز
کسکی کٹی زمانے مین بے غم تمام شب

شکوہ عبث ہی یہ کہ کڑھتے ہین سارے دن
یا دل کا حال رہتا ہی درہم تمام شب

۵۰

آئی کنعان سے باد مصر ولے
نہ گئے تا بکلبۂ یعقوب

بن عصا شیخ یک قدم نہ رکھے
راہ چلتا نہیں یہ خر بے چوب

اس لیے عشق میں نے چھوڑا تھا
تو بھی کہنے لگا بڑا کیا خوب

پی ہو مے تو لہو پیا ہون مین
محتسب آنکھون پر ہے کچھ آشوب

میر شاعر بھی زور کوئی تھا
دیکھتے ہو نہ بات کا اسلوب

## ردیف تا

روز نہ ملون یار سے یا شب ہو ملاقات
کیا فکر کرون مین کہ کسو ڈھب ہو ملاقات

نے بخت کی یاری ہے نہ کچھ جذب ہے کامل
وہ آپھی ملے تو ملے پھر جب ہو ملاقات

دوری مین کرون نالہ و فریاد کہان تک
یکبار تو اوس شوخ سے یا رب ہو ملاقات

جاتی ہے غشی بھی کبھو آتی ہین بخود بھی
کچھ لطف اوٹھے یار سے اگر اب ہو ملاقات

وحشت ہے بہت میر کو مل آئیے چلکر
کیا جانیے پھر یان سے گئے کب ہو ملاقات

سب ہوے نادم پئے تدبیر ہو جانان سمیت
تیر تو نکلا مرے سینے سے لیکن جان سمیت

تنگ ہو جاویگا عرصہ خفتگان خاک پر
گر ہمین پر زمین سو نبیاد ارمان سمیت

پر زلفوں میں منہ چھپا کے پوچھا
اب ہوویگی میر کسقدر رات

جیتا ہے نہیں ہو جسے آزار محبت
مایوس ہوں میں بھی کہ ہوں بیمار محبت

امکان نہیں جیتے جی ہو قید سے آزاد
مر جائیے تبھی چھوٹیے گرفتار محبت

تقصیر نہ خوباں کی نہ جلاد کا کچھ جرم
تھا دشمن جانی مرا اقرار محبت

ہر جنس کو خوباں ملے بازار جہاں میں
لیکن نہ ملا کوئی خریدار محبت

اس راز کو رکھ جی ہی میں تا جی بچے گا
زنہار جو کرتا ہو تو اظہار محبت

ہر نقش قدم تیرے سر کوچے میں عاشق
ٹک سیر تو کر آج تو بازار محبت

کچھ مست ہیں ہم دیدۂ پرخون جگر سے
آیا ہی ہو ساغر سرشار محبت

بیکار مزہ عشق میں ہو تم رونے سے ہرگز
یہ گریہ ہی ہے آب رخ کار محبت

مجھ سا ہی ہو مجنون سو یہ کم ثانی ہے غافل
ہرگز نہیں اے میر سزاوار محبت

جی میں ہی ہے یاد رخ و زلف سیہ فام بہت
رونا آتا ہے مجھے ہر سحر و شام بہت

دست صیاد تلک بھی میں نہ پہنچا جیتا
بے قراری نے لیا مجھکو تہ دام بہت

ایک دو چشمک ادھر گردش ساغر کہ مدام
سر چڑھی رہتی ہے یہ گردش ایام بہت

ہو عاشقی میں کوئی خوار ایک طرح

ہر طرح تو زلیل ہے رکتا ہے دم بہی

ممکن نہیں وگرنہ ہو دیدار ایک طرح

ہر چند حسن دوست سے ہو تسکین آرزو

آتا نہیں نظر وہ طرحدار ایک طرح

گھر گلی سے گاہ وہ لائے کوچۂ یار کی طرح

**قطعہ**

کیو نکان ہو اب سہا ہو زار ایک طرح

گھر دو ساکی جاکر گھر میں بایاں کہتے ہو

بازخواہ خون ہے میخوار ساقی تجکو بیچ

اوج دولت کا ساہی یان فقر کی پستی کے بیچ

ساتھ ہو اس بیکسی کے عالم ہستی کے بیچ

عرش پر ہے ہم نے پڑے شان الفت کا دماغ

ہم سیہ کاروں کا ہنسا وہ ہے میخانے کی اور

آ گئے ہیں میر مسجد میں چلے مستی کے بیچ

## ردیف حای حطی

ہونے لگا گداز غم یار بے طرح

رہنے لگا ہے دل کو اب آزار بے طرح

اب کچھ طرح نہیں ہے کہ ہم غمزدے ہوں شاد

کہنے لگا ہے منہ سے ستمگار بے طرح

جان پر تمہارے ہاتھ سے ہو گا نہ اب کوئی

رکھنے لگے ہو ہاتھ میں تلوار بے طرح

فتنہ اوٹھیگا ورنہ نکل گھر سے تو شتاب

بیٹھے ہیں آکے طالب دیدار بے طرح

لوہو میں شور بور ہے دامان و جیب میر

بپھرا ہے آج دیدۂ خونبار بے طرح

خاطر کرے ہے جمع وہ ہر بار ایک طرح

کرتا ہے چرخ مجھسے نئے یار ایک طرح

میں اور قیس و کوہکن اب جو زبان میں

مارے گئے ہیں سب یہ گنہگار ایک طرح

منظور ہو سکو پردے میں ہیں بیحجابیان

کس سے ہوا دوچار وہ عیار ایک طرح

سب طرح سے ہو سکا اپنی نظر میں تھے نہیں لیکن

پر ہم بھی ہو گئے ہیں گرفتار ایک طرح

## ردیف دال مہملہ

کیا ہے جو اوٹھ گیا ہے پیا جانی تو آندھی کوئی زرد

یا بگولا ہے کوئی سر کو کھینچے ہے ابرو

شوق میں یہ محمل لیلیٰ کے ہوئے ہے غبار

اک بنا وادی مجنون سے اوٹھ چلی ہے گرد

دم سردی نہیں میں جاناں فرق کے بعد

میں بر سا ہے کہیں شاید ہوا آئی ہے سرد

[illegible]

